تفسیر میں نہ ہونے سے یہ کس طرح ثابت ہوگا کہ یہ معارف تفاسیر میں درج ہونے کے قابل بھی ہیں یا نہیں۔ احمد کیال والے سب معارف مرزا صاحب کی تصانیف میں بھی موجود نہیں ہیں۔ تو کیا اس سے اس کی مجذوبانہ بڑ تفسیروں میں درج ہونے کے قابل سمجھی جائے گی۔

ملل و نحل میں فرقہ باطنیہ کے ذکر میں لکھا ہے۔ کہ ان کا عقیدہ ہے۔ کہ ہر ظاہر کے لئے باطن اور ہر تنزیل کے لئے تاویل ہے اس لئے وہ ہر آیت کے ظاہری معنے چھوڑ کر اپنی مرضی سے ایک معنی گھڑ لیتے ہیں۔ وہ کہتے ہیں۔ کہ نفس اور عقل اور طبایع کی تحریک سے افلاک متحرک ہوئے۔ اسی طرح ہر زمانہ میں نبی اور وحی کی تحریک سے نفوس اور اشخاص شریعہ کے ساتھ متحرک ہوتے رہتے ہیں۔

مرزا صاحب نے فرقہ باطنیہ کے معتقدات و مسلمات کو دوسرا لباس پہنا کر لیلۃ القدر اور نائب رسول کے پیرایہ میں پیش کر دیا ہے۔ فافہم وتدبر

# تِلْکَ عَشَرَۃٌ کَامِلَۃٌ

ان چند کذابوں کے حالات اور ان کی تعلیمات پر غور کرنے اور مرزائی مشن کے معتقدات کا ان کے ساتھ مقابلہ کرنے سے ناظرین بہ آسانی اس نتیجہ پر پہنچ سکیں گے۔ کہ مرزا صاحب کے دعاوی و خیالات بھی اسی قسم کے تھے
پس جب شریعت حقہ کی روشنی میں ان مدعیوں کو
کاذب قرار دیا گیا ہے۔ تو مرزا صاحب
کو حق پر کیونکر تسلیم کیا
جا سکتا ہے؟

# دوسری فصل

## مرزا صاحب کی روحانی و جسمانی ترقیوں کی منازل

پیرم امسال دعوائے نبوّت کردہ است
سال دیگر گر خدا خواہد ۔ خدا خواہد شدن

(۱) ابتداءً مرزا صاحب ایک معمولی محرّر کے طور پر عدالت ضلع سیالکوٹ میں ملازم تھے۔ تنخواہ کی کمی کے باعث مختاری کے امتحان میں شامل ہوئے مگر فیل ہوگئے۔ غالباً اسکے بعد ان کو مذہبی راستہ میں بطور ایک پیر کے گامزن ہونے کا خیال سوجھا۔ اس امر کے لئے کسی ثبوت وحوالہ کی ضرورت نہیں۔ مخالف موافق سب جانتے ہیں۔

(۲) **مجدّد**۔ اشتہار کتاب براہین احمدیہ میں جو بہ تعداد (۳۰۰۰) چھپا۔ مجددیت کا دعوےٰ ان لفظوں میں ہے کہ :۔ "مصنف کو اسبات کا بھی علم دیا گیا ہے۔ کہ وہ مجدّدِ وقت ہے"

(۳) **محدّث**۔ مرزا صاحب سے سوال ہوا کہ آپ نے فتح اسلام میں نبوت کا دعوےٰ کیا ہے۔ جواب دیا۔ کہ نبوّت کا نہیں بلکہ محدثیت کا دعوےٰ ہے۔ جو خدا کے حکم سے کیا گیا ہے۔ ازالہ اوہام ص۴۲۱ و تحفہ غزنویہ ص۳۰ و توضیح مرام وغیرہ۔

(۴) **مسیح و مہدی موعود**۔ براہین احمدیہ۔ ص۴۹۸ میں صاف صاف اقرار تھا کہ حضرت مسیح علیہ السلام دوبارہ اس دنیا میں تشریف لائیں گے۔ اور ان کے ہاتھ سے دین اسلام پھیلے گا۔ اس کتاب براہین کی نسبت دعوےٰ تھا۔ کہ الہامی ہے۔ بعد میں خود مسیح بن گئے۔ اور کتاب ازالہ اوہام محض اس غرض کو ثابت کرنے کے لئے لکھی گئی ہے۔ اور ایک ل

وضع (المہدی الا عیسٰی کی آڑ لیکر خود ہی مہدی آخر الزمان بھی بن بیٹھے۔

(۵) امام الزمان۔ رسالہ ضرورۃ الامام میں پہلے امام الزمان کا ہونا لازمی اور ضروری جتلا کر صٓ۲۳ تک اسکی علامات و صفات بیان کیں۔ اور صٓ۲۴ پر جلی قلم سے لکھا۔ کہ وہ "امام الزمان میں ہوں"

(۶) نبی۔ لکھتے ہیں۔ کہ "اگر خدا تعالٰی سے غیب کی خبریں پانے والا نبی کا نام نہیں رکھتا۔ تو بتلاؤ کہ کس نام سے اسکو پکارا جاوے۔ اگر کہو کہ اسکا نام محدث رکھنا چاہیئے۔ تو میں کہتا ہوں۔ کہ تحدیث[۱] کے معنے لغت کی کسی کتاب میں اظہار غیب نہیں۔ (اشتہار ایک غلطی کا ازالہ) نیز دیکھو اخبار بدر ۵ مارچ ۱۹۰۸ء جسمیں نہایت صفائی سے نبوت کا دعوے ہے۔

(۷) خدا کا بیٹا۔ الہامات ذیل سے مرزا صاحب نے خود کو خدا کا بیٹا ٹھیرایا۔

انت منی بمنزلۃ ولدی (حقیقۃ الوحی صٓ۸۶) انت منی بمنزلۃ اولادی (الحکم ۱۰ دسمبر ۱۹۰۶ء) اسمع ولدی (البشریٰ جلد ا صٓ۴۹)

(۸) خدا کی بیوی۔ اور اس کے لوازمات۔ الہامات ذیل پر غور کرو۔

(الف) مرزا صاحب کا حیض اور بچہ۔ یریدون ان یروا طمثک۔ اس الہام کی تشریح مرزا صاحب یوں بیان کرتے ہیں۔ کہ:۔

"بابو الٰہی بخش چاہتا ہے۔ کہ تیرا حیض دیکھے۔ یا کسی پلیدی اور ناپاکی پر اطلاع پائے۔ مگر خدا تعالٰی تجھے اپنے انعامات دکھلائے گا۔ جو متواتر ہونگے۔ اور تجھ میں حیض نہیں۔ بلکہ وہ بچہ ہو گیا ہے۔ بمنزلہ اطفال اللہ کے ہے"۔ (تتمہ حقیقۃ الوحی صٓ۱۴۳)

(ب) اللہ تعالٰی کا نطفہ۔ انت من ماءنا وھم من فشل۔ یعنے اے مرزا تو ہمارے پانی (نطفہ) سے ہے۔ اور دوسرے لوگ خشکی سے (اربعین نمبر ۳ صٓ۳۴)

---

[۱] یہ مرزا صاحب کے خدا کی کوتاہی ہے۔ جسنے پہلے مرزا صاحب کو محدثیت کا دعوے کرنے کا حکم دیا۔ دیکھو فقرہ ۳ فصل ہذا

[۲] خدا کہتا ہے۔ اے مرزا تو میرے بیٹے کی جگہ ہے۔ [۳] اے مرزا تو میرے بیٹوں کی جگہ ہے۔ [۴] اے میرے بیٹے سن!

(ج) اللہ تعالیٰ سے ہم بستری۔ رجولیت کے فعل کا وقوع۔ مرزا صاحب کے ایک خاص مرید قاضی یار محمد صاحب بی۔ او۔ ایل پلیڈر اپنے ٹریکٹ ۳۴ موسوم بہ اسلامی قربانی مطبوعہ ریاض ہند پریس امرتسر میں لکھتے ہیں کہ:۔

"جیسا کہ حضرت مسیح موعود نے ایک موقعہ پر اپنی حالت یہ ظاہر فرمائی ہے۔ کہ کشف کی حالت آپ پر اسطرح طاری ہوئی۔ کہ گویا آپ عورت ہیں۔ اور اللہ تعالیٰ نے رجولیت کی طاقت کا اظہار فرمایا سمجھنے والے کے واسطے اشارہ کافی ہے"

(د) استقرار حمل۔ مرزا صاحب کشتی نوح کے ص۴۷ پر لکھتے ہیں کہ:۔

"مریم کی طرح عیسیٰ کی روح مجھ میں نفخ کی گئی۔ اور استعارہ کے رنگ میں مجھے حاملہ[1] ٹھیرایا گیا۔ اور کئی ماہ بعد جو دس ماہ سے زیادہ نہیں۔ بذریعہ الہام مجھے مریم سے عیسیٰ بنایا گیا"۔[2]

## ماں بنے بچے بنے! پھر باپ بچّے کے بنے!!!

(ہ) دردِزہ کشتی نوح ص۴۷ پر لکھتے ہیں کہ:۔

"پھر مریم کو جو مراد اس عاجز سے ہے۔ دردِ زہ تنہ کھجور کی طرف لے آئی"۔

**مرزائی دوستو!** یہی حقایق و معارف ہیں۔ جن پر تمکو ناز ہے؟ یہ تمہارا اچھا عشق باز خدا ہے۔ کبھی مرزا صاحب کو اولاد کہے۔ اور کبھی بیوی بنا کر اس سے ہم صحبت ہو کہیں تو شرم چاہیئے۔ کیا ان ہی رموز و نکات کی اسلام میں کمی تھی۔ جس کو مرزا صاحب نے آکر پورا کیا؟ اور یہی وہ باتیں ہیں؟ جن سے شوکت اسلام بڑھ رہی ہے۔ اگر اسکو استعارہ و مجاز کہو۔ تو میں پوچھتا ہوں۔ کہ الہامی اور کشفی طریق پر ایسے گندے استعاروں کی کونسی ضرورت آپڑی تھی۔

---

۱ واجد علی شاہ بن گئے۔

۲ خود کوزہ و خود کوزہ گر و خود گل کوزہ۔

(۹) **خود خدا ہونے کا دعوے** - کتاب البریہ ص۷۹ میں لکھتے ہیں - کہ :-

"رایت انی عین اللہ (دیکھا کہ میں بالکل خدا ہوں)"

اور آئینہ کمالات اسلام ص۵۶۴ پر یوں رقمطراز ہیں - کہ :-

"میں نے خواب میں دیکھا - کہ ہو بہو اللہ ہوں - اور یقین کیا - کہ میں وہی ہوں"

(۱۰) **خدا کے باپ ہونے کا دعوے** - (الف) انت منی وانا منک (حقیقۃ الوحی ص۷۴)

یعنی خدا کہتا ہے - کہ اے مرزا تو مجھ سے ہے - اور میں تجھ سے ہوں - (عوض معاوضہ گلہ ندارد!)

(ب) اشتہار ۲۰ فروری ۱۸۸۶ء میں ایک لڑکے کے پیدا ہونے کی پیشگوئی کرتے ہوئے

لکھتے ہیں - کہ :-

"فرزند دلبند - گرامی ارجمند - مظہر الاول والآخر - مظہر الحق والعلاء کان اللہ نزل من

السماء (یعنی وہ لڑکا ایسا ہوگا - جیسا کہ خدا خود آسمان سے اتر آیا)

# تِلْكَ عَشَرَةٌ كَامِلَةٌ

**مرزائی دوستو!** یہ ہیں آپ کے پیغمبر کی ترقی کے منازل - کہو کچھ کسر ہے؟

ان الہامات وکشوف کے ساتھ مرزا صاحب کے یہ شعر بھی پڑھو ؎

**آنچہ من بشنوم ز وحی خدا ۔۔۔ بخدا پاک دانمش زخطا**

**ہمچو قرآن منزہ اش دانم ۔۔۔ از خطاہا ہمیں است ایمانم**

کیا یہ خرافات قرآن کے ہم مرتبہ ہیں؟

یاد رکھو! وہ دن قریب ہے - جبکہ ہر شخص اپنے اعمال واعتقادات کا جوابدہ ہوگا - مرزا صاحب

اپنے مسلمات کی رو سے خود ہی اپنا کاذب اور خارج از اسلام ہونا ثابت کر گئے (دکھا گئے)

تم اپنی کہو! کہ ایسے شخص کے ہاتھ ایمان جیسی جنس بیچکر اللہ تعالیٰ کو کیا منہ دکھاؤ گے؟



# تیسری فصل

## مرزا صاحب کے دس غلط الہام

هَلْ أُنَبِّئُكُمْ عَلٰى مَنْ تَنَزَّلُ الشَّيٰطِيْنُ ۝ تَنَزَّلُ عَلٰى كُلِّ أَفَّاكٍ أَثِيْمٍ ۝ يُلْقُوْنَ السَّمْعَ وَأَكْثَرُهُمْ كٰذِبُوْنَ ۝ الشعراء ع ۱۱۔[۵۱]

سر بسر قول ترا اے بُتِ خود کام غلط ۞ دن غلط رات غلط صبح غلط شام غلط
قول جھوٹا ہو تو ہو خیر نہیں کچھ پرواہ ۞ یاں غضب یہ ہے کہ ہیں آپ کے الہام غلط

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں ایک کاذب مدعی وحی و الہام ابن صیاد تھا۔ جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو بھی نبی و رسول مانتا تھا۔ ابن صیاد نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت مبارک میں اقرار کیا تھا۔ کہ میرے پاس کچھ سچے اور کچھ جھوٹے خبر رساں آتے ہیں۔ اس کے اصل الفاظ یہ ہیں۔ يَأْتِيْنِيْ صَادِقٌ وَكَاذِبٌ[۵۲] دوسری حدیث میں یہ الفاظ ہیں۔ اَرٰی صَادِقِيْنَ وَكَاذِبًا اَوْ كَاذِبَيْنِ وَصَادِقًا[۵۳]۔ اس پر حضور رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ خُلِّطَ عَلَيْكَ الْاَمْرُ (تجھ پر بات خلط ملط ہو گئی)

مرزا صاحب کے سینکڑوں ہزاروں الہاموں میں سے اگر بالفرض ایک دو فیصدی صحیح نکلے ہیں۔ تو باقی سب غلط ہیں جیسا کہ معمولی رمالوں اور پانڈوں کا حال ہے۔ جوگی کو جب

---

۵۱ کیا میں تجھے بتاؤں کہ شیطان کس پر اترا کرتے ہیں۔ وہ ہر جھوٹے بدکردار پر اترا کرتے ہیں۔ اور سنی سنائی بات ان پر القا کر دیتے ہیں۔ اور انہیں اکثر جھوٹے ہوتے ہیں (قرآن شریف سورۃ شعراء رکوع ۱۱) ۵۲ میرے پاس ایک سچا اور ایک جھوٹا خبر رساں آتا ہے۔ ۵۳ میرے پاس دو سچے اور ایک جھوٹا خبر رساں آتے ہیں یا دو جھوٹے اور ایک سچا۔

ہیں لوگوں کے ہاتھ دیکھکر فال وشگون بتاتے پھرا کرتے ہیں۔ اس فصل میں مرزا صاحب کے غلط الہاموں کا نمونہ دکھایا جاتا ہے۔ اور نہایت عظیم الشان اور متحدیانہ پیشگوئیوں کا جو انجام ہوا اس کے لئے دسویں فصل کتاب ہذا قابل ملاحظہ ہے۔

اس سے ناظرین اندازہ کر سکتے ہیں۔ کہ مرزا صاحب اور ابن صیاد میں کیسی صاف مماثلت ہے۔ اور قرآن شریف کی آیت مندرجہ عنوان کے معیار پر وہ کیسے اترتے ہیں۔ اور باوجود ان غلط الہاموں کے اگر مرزا صاحب نبی و رسول ہو سکتے ہیں۔ تو ابن صیاد کو اسی اصول پر مرزائی صاحبان کیوں سچا نبی نہیں مانتے۔

مرزا صاحب کو اپنے کل مکاشفات۔ الہامات اور پیشگوئیوں کے سچا ہونے پر بڑا ناز اور دعوے تھا۔ چنانچہ لکھتے ہیں۔ کہ سچے الہام بعض دفعہ کنجروں۔ ڈوموں اور رنڈیوں کو بھی ہو جاتے ہیں مگر سچا وہی ہے جس کے سب الہام سچے ہوں۔ اور یہ کہ فاسقہ عورت کنجری یار بہ بر اور بادہ بہ سر حرامکاری کی حالت میں سچی خواب دیکھ لیتی ہے۔ (توضیح مرام)

اور اپنے الہاموں کی نسبت یوں لکھتے ہیں کہ:۔

"یہ مکالمہ الٰہیہ جو مجھ سے ہوتا ہے یقینی ہے۔ اگر میں ایک یوم کے لئے بھی اسمیں شک کروں تو کافر ہو جاؤں[۱]۔ اور میری آخرت تباہ ہو جاوے۔ وہ کلام جو میرے پر نازل ہوا قطعی اور یقینی ہے اور جیسا کہ آفتاب اور اسکی روشنی کو دیکھکر کوئی شک نہیں کر سکتا۔ کہ یہ آفتاب اور اسکی روشنی ہے ایسا ہی میں اس کلام میں شک نہیں کر سکتا۔ جو خدا کی طرف سے میرے پر نازل ہوتا ہے اور میں اسپر ایسا ہی ایمان لاتا ہوں۔ جیسا کہ خدا کی کتاب پر۔ اور چونکہ میرے نزدیک نبی اسکو کہتے ہیں۔ جس پر خدا کا کلام یقینی وقطعی بکثرت نازل ہو۔ جو غیب پر مشتمل ہو۔ اس لئے خدا نے میرا نام نبی رکھا۔ مگر بغیر شریعت کے" تجلیات الٰہیہ ص۲۵ و ۲۶

---

[۱] حمامۃ البشریٰ ص۷۹ میں لکھتے ہیں۔ کہ مسیح کی وفات عدم نزول اور اپنی مسیحیت کے الہامات کو میں نے دس سال تک ملتوی رکھا۔ بلکہ رد کر دیا" گویا دس سال تک آپ حسب قول خود کافر بنے رہے۔

بہرحال مرزا صاحب کے غلط الہاموں کا نمونہ درج ذیل ہے۔

(۱) **مرزا صاحب کا الہام انکی عمر کے متعلق**۔ یہ الہام کئی رنگ میں بیان ہوا ہے۔ ملاحظہ ہو۔

(الف) نُحْیِیَنَّکَ حَیٰوةً طَیِّبَةً ثَمَانِیْنَ حَوْلًا اَوْ قَرِیْبًا مِّنْ ذَالِکَ۔ ازالہ اوہام طبع ثانی ص۱۳۱ ترجمہ۔ خدا کہتا ہے۔ کہ :۔ ہم تجھکو اسّی سال کی عمر دینگے یا اس کے قریب۔

(ب) اس نے (خدا نے) مجھے مخاطب کر کے فرمایا۔ کہ میں ان کاموں کے لئے تجھے ۸۰ برس یا کچھ تھوڑا کم یا چند سال ۸۰ برس سے زیادہ عمر دونگا۔ (اشتہار للانصار۔ ہ۔ اکتوبر ۱۸۹۹ء مطبوعہ ضیاء الاسلام پریس قادیاں و تریاق القلوب حاشیہ ص۱۳)

(ج) خدا نے صریح لفظوں میں مجھے اطلاع دی تہی۔ کہ تیری عمر ۸۰ برس کی ہوگی اور یا یہ کہ پانچ چھ سال زیادہ یا پانچ چھ سال کم (براہین احمدیہ حصہ پنجم اور اسکا ضمیمہ ص۹۷ سطر ۸)

(د) ولنحیینک حیوۃ طیبۃ ثمانین حولا او قریبا من ذالک او نزید علیہ (اربعین ۲ ص۱۳ سطر ۱۵) اس کا ترجمہ مرزا صاحب نے اربعین نمبر۳ کے ص۹ سطر ۹ میں اسطرح کیا ہے کہ خدا نے مجھے وعدہ دیا ہے۔ کہ میں اسّی برس یا دو تین برس کم یا زیادہ تیری عمر کرونگا۔

(ھ) اسّی برس یا اس پر پانچ چار زیادہ یا پانچ چار کم۔ حقیقۃ الوحی ص۹۶

اس پانچ میں (پانچ مختلف) بیانات سے اصل الہام کی کیفیت ظاہر ہوتی ہے۔ ان سب کا خلاصہ یہ ہے۔ کہ مرزا صاحب کی عمر بقول ان کے ۷۴ سال سے کم اور ۸۶ سال سے زیادہ نہ

---

ﻠﮧ بلکہ اس سے بھی زیادہ چنانچہ لکھتے ہیں۔ کہ :۔ ایک روز کشفی حالت میں ایک بزرگ صاحب کی قبر پر میں دعا میں مانگ رہا تھا۔ اور وہ (بزرگ) ہر ایک دعا پر آمین کہتے جاتے تھے۔ اسوقت خیال ہوا۔ کہ اپنی عمر بھی بڑھواؤں تب میں نے دعا کی کہ میری عمر پندرہ سال (اسّی برس سے) اور بڑھ جاوے۔ اس پر اس بزرگ نے آمین نہ کہی۔ تب اس صاحب قبر سے بہت کشتم کشتا ہوا۔ تب اسنے کہا۔ کہ مجھے چھوڑ دو۔ میں آمین کہتا ہوں۔ اسپر میں نے اسکو چھوڑ دیا۔ اور دعا مانگی کہ میری عمر پندرہ سال اور بڑھ جاوے۔ تب اس بزرگ نے آمین کہی۔ اب میری عمر پچانوے سال ہے۔ (صحیفۃ الحکم ۱۷-۲۴ دسمبر ۱۹۰۳ء ص۱۵ کالم اول) مولوی مرزا اکمل حیدرآبادی نے مرزا صاحب کو خط لکھا۔ کہ دس سال میں اپنی عمر میں سے کاٹ کر آپکو دیتا ہوں۔ مرزا صاحب نے قبول کیا (ازالہ اوہام طبع ثانی ص۲۴۵) [illegible]

ہونی چاہیئے تھی۔ مرزا صاحب ۱۳۲۶ھ میں ۶۵ سال اور چند ماہ کی عمر میں فوت ہو گئے۔ اور ان سب الہاموں کو جھوٹا ثابت کر گئے۔ ان کے مریدوں خصوصاً خلیفہ نورالدین اور ایڈیٹر اخبار بدر نے اٹکل پچو بہتیرا ٹامک ٹوئیے مارے۔ اور ان کی عمر کو ربڑ کے تسمہ کی طرح خوب بڑھایا۔ پھر بھی ۷۴ تک نہ پہنچ سکے۔ حالانکہ ان کی تحریرات بمقابلہ تحریر مرزا صاحب بالکل غلط۔ لچر اور ناکارہ ہیں۔ چنانچہ ذیل میں مرزا صاحب کے اقوال صحیح انکی عمر کے بابت درج کئے جاتے ہیں جس سے انہوں نے ایک مذہبی نشان کو بھی تقویت دی تھی۔ (لکھتے ہیں۔ کہ :۔

"جب میری عمر ۴۰ برس تک پہنچی۔ تو خدا تعالیٰ نے اپنے الہام اور کلام سے مجھے مشرف کیا۔ اور یہ عجیب اتفاق ہوا۔ کہ میری عمر کے ۴۰ سال پورے ہونے پر صدی کا سر بھی آپہنچا۔ تب خدا تعالیٰ نے الہام کے ذریعہ سے مجھ پر ظاہر کیا۔ کہ تو اس صدی کا مجدد ہے۔" (تریاق القلوب ص۶۸)

گویا چودھویں صدی کے شروع ہونے کے وقت (۱۳۰۱ھ میں) مرزا صاحب کی عمر پورے ۴۰ سال کی

---

۱؎ مفتی محمد صادق اور خلیفہ صاحب اول لکھتے ہیں۔ سب سے زیادہ صحیح قول مرزا سلطان احمد صاحب (پسر کلاں مرزا صاحب) کا معلوم ہوتا ہے۔ جو انہوں نے نماز جنازہ کے شامل ہونے کے واسطے تشریف لانے پر فرمایا تھا۔ کہ میرے پاس جو یادداشت ہے۔ اس کے مطابق آپ کی پیدائش ۱۸۳۶ء یا ۱۸۳۷ء میں ہوئی تھی (مسٹر گزین ص۳۱) مرزا صاحب تو لکھتے ہیں۔ کہ ہمارے پاس کوئی یادداشت نہیں۔ کیونکہ اس زمانہ میں بچوں کی عمر کے لکھنے کا کوئی طریق نہ تھا۔ مگر ان کے بیٹے کے پاس یادداشت نکل آئی۔ اور وہی سب سے صحیح بھی بتائی جاتی ہے۔

۲؎ حساب جمل اور ابجد کے مرزا صاحب بڑے شائق تھے۔ چنانچہ اپنی عمر کے متعلق ایک لطیفہ لکھتے ہیں۔ کہ :۔ "چند روز کا ذکر ہے۔ کہ اس عاجز نے اس طرف توجہ کی۔ کہ کیا اس حدیث کا جو آلآیات بعد المأتین ہے ایک یہ بھی منشا ہے۔ کہ تیرھویں صدی کے اواخر میں مسیح موعود کا ظہور ہوگا۔ اور کیا اس حدیث کے مفہوم میں یہ عاجز بھی داخل ہے۔ تو مجھے کشفی طور پر اس مندرجہ ذیل نام کے اعداد حروف کی طرف توجہ دلائی گئی کہ دیکھ یہی مسیح ہے۔ جو تیرھویں صدی کے پورے ہونے پر ظاہر ہونیوالا تھا پہلے یہی تاریخ ہم نے نام میں مقرر کر رکھی تھی۔ اور وہ نام یہ ہے غلام احمد قادیانی اس نام کے عدد پورے تیرہ سو ہیں۔ اور اس قصبہ قادیان

---

حاشیہ در حاشیہ ۱؎ مرزا صاحب کو مقابلہ ڈاکٹر عبدالحکیم خاں صاحب الہام ہوا تھا۔ اور تیری عمر کو بڑھا دونگا۔ تا معلوم ہو کہ میں خدا ہوں (دیکھو اشتہار تبصرہ) اس الہام کی رو سے مرزا صاحب کی عمر ۸۰ سال سے بھی زیادہ ہونی چاہیئے تھی۔ لیکن ۶۵ سالہ عمر میں فوت ہونے سے یہ الہام بھی باطل اور جھوٹا ثابت ہوا۔

تھی - یہاں تخمیناً سالہ 5 نہیں ہوا - کیونکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے مشابہت دکھلانی تھی - چونکہ یہ ایک خاص شرعی امر تھا - اس لئے اسمیں شک و شبہ کو دخل نہیں ہوسکتا - بلکہ اللہ تعالیٰ کے الہام کا بھی حوالہ موجود ہے -

پس جب حسب اقرار خود چودھویں صدی کے شروع میں آپ پورے ۴۰ سال کے تھے - تو بوقت انتقال ماہ ربیع الثانی ۱۳۲۶ھ میں پینسٹھ (۶۵) سال چار ماہ کے ہوئے جس سے عمر کے متعلق الہامات کا مجموعہ اور کشتم کشتا و ذلک الشف اور مردان علی کا تذرہ اور الہام مندرجہ تبصرہ بالکل غلط - جھوٹ اور ڈھکوسلہ ثابت ہوا - **ایک اور نہایت صاف ثبوت** [1]

**(۳) ادیت زلزلة الساعة** (بدر ۱۹ اپریل ۱۹۰۶ء) یعنی مجھکو قیامت خیز زلزلہ دکھاونگا " اس الہام کے بعد مرزا صاحب مکان چھوڑ کر میدان میں جا بیٹھے - اور مریدوں کے لئے بھی اشتہار جاری کیا - کہ وہ بھی خیموں میں رہیں - تھوڑے دنوں بعد جب زلزلہ نہ آیا تو مکان میں واپس آگئے -

---

بقایا حاشیہ صفحہ نمبر ۳۷ - نوٹ نمبر ۵ میں بجز اس عاجز کے اور کسی شخص کا نام غلام احمد نہیں ہے - بلکہ میرے دل میں ڈالا گیا ہے - کہ اسوقت بجز اس عاجز کے تمام دنیا میں غلام احمد قادیانی کسی کا بھی نام نہیں " ازالہ اوہام صفحہ ۱۸۶ طبع اول و طبع ثانی صفحہ ۹ - غلام احمد قادیانی سے ۱۳۰۰ کا عدد نکال کر دکھایا - ۴۰ سال کی عمر میں مبعوث ہونا ظاہر کر کے مرزا صاحب نے اپنی عمر ۶۵ سال ۴ ماہ کا مزید ثبوت دیدیا - جو ان کے الہامات عمر ۸۰ سال کو باطل کرتا ہے - لیکن اس کشف یا الہام میں جو آپ نے دعوے کیا ہے کہ -

" اس وقت تمام دنیا میں غلام احمد قادیانی کسی کا بھی نام نہیں " -

یہ بھی محض باطل اور ڈھکوسلہ ثابت ہوا - مرزا صاحب کو کنوئیں کے مینڈک کی طرح اپنی قادیاں کے سوا دنیا میں اور کچھ بھی نظر نہ آیا - حالانکہ ان کے قادیاں کے علاوہ خاص ضلع گورداسپور میں ہی دو گاؤں قادیاں نام کے موجود ہیں - جنمیں سے ایک میں غلام احمد قریشی مرزا صاحب کا ایک ہم عمر اسوقت موجود تھا - اس کے علاوہ ایک قادیاں ضلع لودھیانہ میں ہے - وہاں بھی غلام احمد نام ایک شخص اسوقت موجود تھا جو نمبردار بھی تھا - پس جسوقت مرزا صاحب کو کشف یا الہام ہوا تھا اسوقت کم از کم دو اشخاص غلام احمد قادیانی دنیا پر (بلکہ پنجاب ہی میں) موجود تھے - (دیکھو کلمہ فضل رحمانی اور مضمون کیا مرزا قادیانی مسلمان تھا؟ از قاضی فضل احمد صاحب لودھیانوی) اگر ابجد کے حساب سے لیجانی درست ہے - تو غلام احمد قادیانی دجال ہے اور آیت مندرجہ عنوان فصل ہذا کے فقرہ تنزل علی کل افاک اثیم کے بھی ۱۳۰۰ عدد ابجدی ہیں - کیا مرزا صاحب کے استدلال کے بموجب ہم نہیں کہہ سکتے کہ مرزا صاحب کے دعوے کا کذب مذکورہ بالا فقرہ اور آیت قرآنی میں پوشیدہ رکھا گیا تھا -

سال بیان کی ہے - اور مرزا صاحب کا انتقال اس سے ۱۳۱۵ سال بعد یعنے ۱۳۲۶ھ میں ہوا - گویا اسوقت دنیا کی عمر ...

الہام کے الفاظ اور مرزا صاحب کی تفہیم سے یہ قیامت خیز زلزلہ مرزا صاحب کی زندگی میں آنا چاہیئے تھا۔ چنانچہ لکھتے ہیں۔ کہ :-

"اب ذرا کان کھول کر سنو[1] کہ آئندہ زلزلہ کی نسبت جو میری پیشگوئی ہے۔ اسکو ایسا خیال کرنا۔ کہ اس کے ظہور کی کوئی حد مقرر نہیں کی گئی۔ یہ خیال سرا سر غلط ہے۔ کیونکہ بار بار وحی الٰہی نے مجھے اطلاع دی ہے۔ کہ وہ پیشگوئی میری زندگی میں میرے ہی ملک میں اور میرے ہی فائدہ کیلئے ظہور میں آئے گی۔ کیونکہ ضروری ہے۔ کہ یہ حادثہ میری زندگی میں ہی ظہور میں آئے" (ضمیمہ براہین احمدیہ ص۹۱)

چونکہ مرزا صاحب کے حیات میں کوئی زلزلہ ایسا نہیں آیا۔ لہذا یہ پیشگوئی اور الہام قطعاً غلط ثابت ہوا۔

(۳) "میرا دشمن ہلاک ہوگیا" (میگزین ۲۸ مارچ ۱۹۰۷ء) یہ بھی بالکل غلط نکلا۔ کیونکہ ان ایام میں مرزا جی کے بڑے دشمن ڈاکٹر عبدالحکیم خاں اور مولوی ثناء اللہ صاحبان تھے جنکی زندگی میں خود مرزا صاحب ہی ہلاک ہوگئے۔

(۴) "ریاست کابل میں ۸۵ ہزار آدمی مرینگے" (میگزین ۲۸ مارچ ۱۹۰۷ء) کابل میں اتنی اموات نہیں ہوئیں۔ نہ یہ پتہ ہے۔ کہ کتنے سال کے اندر۔ اور کتنے دنوں تک کیسی لڑائی میں یہ اموات ہونگی؟ یا وباسے؟ غرض عجیب گول مول الہام ہے۔ جو اتنک تو غلط ثابت ہوا ہے۔

(۵) مولوی ثناء اللہ صاحب امرتسری کے قادیاں آنے کی بابت۔ رسالہ اعجاز احمدی ص۳۷ میں لکھا۔ کہ "وہ ہرگز قادیاں نہیں آئیں گے" مگر مولوی صاحب نے ۱۰ جنوری ۱۹۰۳ء کو قادیان پہنچکر یہ پیشگوئی غلط ثابت کردی۔

(۶) "ہم مکہ میں مرینگے یا مدینہ میں" (میگزین ۱۴ جنوری ۱۹۰۶ء)

---

[1] مسلمانوں نے تو کان کھول کر سن لیا۔ اور اس معیار کی رو سے بھی مرزا صاحب کو دروغ گو سمجھ لیا۔ مگر افسوس! کہ ان کے مرید صُمٌّ بُکْمٌ عُمْیٌ کے مصداق ہو رہے ہیں۔

[2] ضیاء الملۃ والدین امیر صاحب کابل نے مرزا صاحب کے ایک مرید عبداللطیف کو اس کے خلاف شریعت عقاید کی وجہ سے سنگسار کروا دیا تھا اسلئے مریدوں کے خوش کرنے کو یہ الہام دے مارا جو محض جھوٹ نکلا۔

یہ الہام بھی سر بسر غلط ثابت ہوا۔ مرزا صاحب کو مکہ مکرمہ اور مدینہ طیبہ کی ہوا بھی نصیب[1] نہ ہوئی۔ لاہور میں مرے۔ اور خر دجال[2] پر بار ہو کر قادیان لے جائے گئے۔ اور وہیں دفن ہوئے

(۷) ترد علیک انوار الشباب۔ سیاتی علیک زمن الشباب۔ وان کنتم فی ریب مما نزلنا علی عبدنا فاتوا بشفاء من مثلہ۔ رد علیہما روحہا وریحانہا۔

یعنی تیری طرف نوجوانی کی قوتیں رد کی جائیں گی۔ اور تیرے پر زمانہ[3] جوانی کا آئے گا۔ یعنی جوانی کی قوتیں دیجائیں گی۔ تا خدمت دین میں ہرج[4] نہ ہو۔ اور اگر تم اے لوگو ہمارے اس نشان سے شک میں ہو تو اسکی نظیر پیش کرو۔ اور تیری بیوی کی طرف بھی تر و تازگی واپس کی جائیگی

(الہام ۲۲ مئی ۱۹۰۶ء مندرجہ بدر ۲۴ مئی ۱۹۰۶ء)

اسکی تشریح میں کہتے ہیں کہ:۔

"میری صحت تین چار ماہ سے بہت بگڑ گئی ہے۔ صرف دو وقت ظہر و عصر کی نماز کے لئے جا سکتا ہوں۔ اور نماز بھی بیٹھ کر پڑھتا ہوں۔ ایک سطر لکھنے سے دوران سر شروع ہو جاتا ہے۔ اور دل ڈوبنے لگتا ہے۔ حالت خطرناک اور مسلوب القوی ہوں۔ ایسا ہی میری بیوی دائم المریض امراض رحم و جگر میں مبتلا ہے۔ پس میں نے اپنی اور اپنی بیوی کی صحت کے لئے دعا کی تھی جس پر یہ الہام ہوا۔ ان کے معنے خدا تعالیٰ بہتر جانتا ہے۔ صرف اسقدر معلوم ہوتا ہے کہ خدا تعالیٰ ہمیں صحت عطا فرمائے گا۔ اور مجھے قوتیں عطا کریگا جن سے میں خدمت دین کر سکوں"

مرزا صاحب کی یہ حالت ان کی موت کا پیش خیمہ تھی۔ مگر وہ تو سو سال کی امید باندھے بیٹھے تھے۔ ابھی محمدی بیگم کے نکاح کی لو لگی ہوئی تھی۔ اس لئے بڑھاپے میں جوانی کے خواب

---

[1] مولانا قاضی محمد سلیمان صاحب پٹیالوی نے اپنے رسالہ غایت المرام مطبوعہ ۱۸۹۱ء میں پیشگوئی کی تھی کہ زیارت بیت اللہ مرزا صاحب کے نصیب نہیں ہوگی۔ ان کی یہ پیشگوئی بالکل صحیح نکلی۔ [2] مرزا صاحب ریل کو خر دجال بتایا کرتے تھے جس پر زندگی میں بھی سوار ہوتے رہے اور مرنے پر بھی باز نہ آئے۔ [3] ناحق اس وقت پیری شباب کی باتیں ایسی ہیں جیسی خواب کی باتیں۔ [4] ہمیں اسمیں شبہ ہے۔ البتہ محمدی بیگم کے نکاح کے لئے عود جوانی کے خواہاں ہونگے۔

نظر آتے تھے۔ مگر اس الہام سے ٹھیک دو سال بعد چل بسے۔ ع

**اے بسا آرزو کہ خاک شدہ!**

(۸) **"اور خواتین مبارکہ سے جن میں سے تو بعض کو اس** (نصرت جہاں بیگم) **کے بعد پائیگا۔ تیری نسل بہت ہو گی۔"** اشتہار ۲۰۔ فروری ۱۸۸۶ء۔ اس الہام کے بعد نہ کوئی نکاح ہوا۔ نہ خواتین مبارکہ یا نامبارکہ حاصل ہوئیں۔ اور نہ اولاد ہوئی۔ محمدی بیگم والا نکاح شائد اس الہام کو سچ کر دیتا۔ مگر اللہ نے نہ چاہا۔ کہ جھوٹ کو سچ کر دکھائے۔

(۹) ڈائری ۲۷ راگست ۱۹۰۷ء۔ صاحبزادہ مبارک احمد صاحب سخت تپ سے بیمار ہیں اور بعض دفعہ بیہوشی تک نوبت پہنچ جاتی ہے۔ انکی نسبت آج الہام ہوا۔ **"قبول ہو گئی۔ نو دن کا بخار ٹوٹ گیا۔"** یعنے دعا قبول ہو گئی۔ کہ اللہ تعالیٰ میاں موصوف کو شفا دے۔ (الحکم ۲۴ ستمبر ۱۹۰۷ء) یہ لڑکا ۱۶ ستمبر کو صبح کے وقت فوت ہو گیا (دیکھو ریویو اکتوبر ۱۹۰۷ء) اسلئے صحت کا الہام غلط ہوا۔

(۱۰) **"آپ کے لڑکا ہوا ہے۔ ینزل منزل المبارک"** (ریویو ماہ اکتوبر ۱۹۰۶ء) **"ایک حلیم لڑکے کی ہم تجھکو خوشخبری دیتے ہیں۔ جو بمنزلہ مبارک احمد کے ہو گا۔ اور اسکا قائمقام اور اسکا شبیہ ہو گا۔"** (اشتہار تبصرہ۔ ۵۔ نومبر ۱۹۰۷ء) ان الہامات کے بعد کوئی لڑکا نہ ہوا۔ اور مرزا صاحب چل دیئے۔ اسلئے یہ دونوں الہام بھی غلط ثابت ہوئے۔

## تِلْكَ عَشَرَةٌ كَامِلَةٌ

**ناظرین!** یہ دس الہام بطور نمونہ درج کئے گئے ہیں۔ جو قطعاً غلط ثابت ہوئے۔ بہت سے الہام فٹ بال کی طرح گول مول ہوتے تھے۔ جن کا سر نہ پیر۔ جہاں چاہو چسپاں کر لو۔ اور جو چاہو معنی لگا دو۔ مثلاً

(۱) "پہلے غشی پھر بیہوشی پھر موت" — مریضوں کی حالت عموماً ایسی ہوا ہی کرتی ہے ایسے الہام کی کیا بات ہے

(۲) "پچیس دن یا پچیس دن تک" — نتیجہ نامعلوم۔

(۳) "ایک ہفتہ تک کوئی باقی نہ رہیگا"۔

(۴) "ایبسوسی ایشن"۔

(۵) "موت ۱۳ ماہ حال کو"۔

نتیجہ ۔۔۔ !!

کچھ پتہ نہیں الہام گولائی میں ضرور رکھتا ہے۔ ماہ حال کی نسبت کہا "نہیں معلوم یہی شعبان مراد ہے یا کوئی اور شعبان"۔ ۳۰ شعبان کو صاحب نبوت کا انتقال ہوگیا۔ تو جھٹ کہدیا۔ کہ الہام میں ۱۳ تھا یا ۲۳ یا ۳۰ ٹھیک یاد نہیں۔

ان غلط اور جھوٹے الہاموں کا مرزا صاحب کی عبارت (تجلیات الہیہ ص ۲۵-۲۶ مندرجہ بالا) سے مقابلہ کرکے مرزائی صاحبان سے التماس ہے کہ کیا وہ ان الہاموں کو صحیح مانتے ہیں۔ اگر صحیح مانتے ہیں - تو یہ غلط کیوں نکلے ؟ اور اگر غلط مانتے ہیں۔ تو مرزا صاحب پر ان کا ایمان کیوں ہے ؟ اور کیوں بحکم آئیت مندرجہ عنوان یہ جھوٹے الہامات القائے شیطانی نہیں سمجھے جاتے ؟۔ اور ابن صیاد کی طرح مرزا صاحب کو کیوں مدعی کاذب تصور نہیں کیا جاتا ؟

**دوستو!** ان الہامات کو دل کی آنکھوں سے دیکھو۔ اسمیں کچھ شک نہیں۔ کہ حبك الشئ يعمي ويصم۔ یعنی کسی چیز کی محبت آدمی کو اندھا اور بہرا کردیتی ہے۔ جو اسکی برائیوں کو دیکھ اور سن نہیں سکتا۔ لیکن سمجھ کا مادہ اور عقل کا نور انسان کو اسی لئے عطا ہوا ہے۔ کہ اندھا دھند کام نہ کرے مخصوصاً دینی معاملات میں مولانا روم فرماتے ہیں ؎

اے بسا ابلیس آدم روئے ہست
پس بہر دستے نباید داد دست

---



# چوتھی فصل

## دین خلافِ شرع کشوف و الہام

اصل دیں آمد کلام اللہ معظم داشتن
پس حدیث مصطفےٰ بر جاں مسلّم داشتن

تمام سلف صالحین۔ اولیائے کرام و صلحائے عظام کا اس پر اتفاق ہے۔ کہ الہام و کشف حجت شرعی نہیں ہے یعنے الہام و کشف کو قرآن و حدیث پر پیش کرنا چاہیئے۔ اگر موافق شریعت ہو تو درست ہے ورنہ اسے رد کر دینا چاہیئے۔ کیونکہ وہ وسوسہ شیطانی ہے۔ چنانچہ۔ ۔ ۔ ۔

(۱) ایک بار غوث الاعظم حضرت شیخ عبدالقادر صاحب جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کو شیطان نے دھوکا دیا۔ اور ایک نورانی شکل میں متشکل ہو کر نظر آیا۔ اور آپ سے کہا۔ کہ تیری عبادت قبول کیگئی۔ تکلیفات شرعی تجھ سے اٹھالی گئیں۔ اور بعض حرام چیزیں تیرے لئے حلال کیگئیں۔ نماز سے بھی اب تجھے فراغت ہے۔ آپ نے فوراً سمجھ لیا۔ کہ یہ شیطان ہے۔ اور لاحول پڑھکر اسے دفع کیا۔ (طبقات کبرٰی امام شعرانی ص۱۰۹؁ مرزا صاحب نے بھی رسالہ مزورۃ الامام ص۱ پر اسکو نقل کیا ہے۔

(۲) علامہ سید محمد بن اسمٰعیل فرماتے ہیں۔ کہ کشف و الہام احکام میں لائق استدلال نہیں۔

(۳) شیخ الاسلام ابن تیمیہ منہاج الاعتدال میں فرماتے ہیں۔ کہ کشف و الہام کا دین و احکام میں کچھ اعتبار نہیں اور نہ لائق التفات ہے۔

(۴) مجالس الابرار میں لکھا ہے۔ کہ جو شخص یہ گمان کرے۔ کہ جو الہامات دل میں پیدا ہوں۔ ان سے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی شریعت سے استغنا کی جاتی ہے۔ وہ اشد کافروں میں سے ہے غرض مطلب یہ ہے۔ کہ الہام و کشف جب تک کتاب و سنت کے موافق نہ ہو۔ لائق اعتبار نہیں۔

خود مرزا صاحب نے بھی اس اصول کو تسلیم کیا ہے۔ چنانچہ آئینہ کمالات اسلام ص۲۱ پر لکھتے ہیں۔ کہ:۔
وَمَنْ تَفَوَّهَ بِكَلِمَةٍ لَيْسَ لَهُ اَصْلٌ صَحِيْحٌ فِي الشَّرْعِ مُلْهَمًا كَانَ اَوْ مُجْتَهِدًا فَبِهِ الشَّيْطٰنُ مُتَلَاعِبًا۔ یعنے جو شخص ایسی بات کہے جس کی شرع میں کوئی اصل نہ ہو خواہ وہ شخص ملہم یا مجتہد ہی کیوں نہ ہو۔ سمجھ لینا چاہیئے۔ کہ شیطان اس سے کھیلتا ہے۔ آگے چلکر اس صفحہ پر لکھتے ہیں۔ کہ:۔

"اس پر علمائے اسلام۔ صوفیائے کرام۔ اور اولیائے عظام کا اتفاق ہے۔ کہ جو الہام و کشف رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے طریق کے خلاف ہو۔ وہ شیطانی القا ہے۔" لیکن مرزا صاحب کو اپنے الہامات و کشوف کی صحت پر اتنا اعتبار اور دعوے تھا۔ کہ ان میں شک و شبہ کی بالکل گنجائش نہیں دیکھتے تھے۔ چنانچہ عبارت محولہ بالا سے آگے اسی صفحہ پر لکھتے ہیں۔ کہ:۔
وَقَدْ كُشِفَ عَلَيَّ اَنَّهٗ صَحِيْحٌ خَالِصٌ مُوَافِقُ الشَّرِيْعَةِ لَا رَيْبَ فِيْهِ وَلَا لَبْسَ وَلَا شَكَّ وَلَا شُبْهَةَ۔ یعنے مجھ پر یہ امر منکشف ہوا ہے۔ کہ میرے تمام الہام صحیح خالص اور موافق شریعت ہیں۔ جن میں کسی شک و شبہ کو دخل نہیں ہے۔"

آپ کے الہام و کشف جیسے کچھ ہوتے تھے۔ اسے سب جانتے ہیں۔ کچھ نمونہ یہاں دیا جاتا ہے اس سے معلوم ہو جائیگا۔ کہ مرزا صاحب شریعت کو کیا سمجھتے تھے۔

(۱) قرآن کریم میں **عقیدہ ابنیت** (اللہ تعالیٰ کی اولاد) کی پورے زور سے تردید فرمائی گئی ہے۔ کیونکہ یہود و نصاریٰ اس زمانہ میں اس باطل اعتقاد کے معتقد تھے۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔
تَكَادُ السَّمٰوٰتُ يَتَفَطَّرْنَ مِنْهُ وَتَنْشَقُّ الْاَرْضُ وَتَخِرُّ الْجِبَالُ هَدًّا اَنْ دَعَوْا لِلرَّحْمٰنِ وَلَدًا۔ یعنے قریب ہے۔ کہ آسمان پھٹ جائیں۔ زمین شق ہو جائے۔ اور پہاڑوں کے ٹکڑے اڑ جائیں۔ جب کہ اللہ تعالیٰ کے لئے بیٹا پکارا جاوے۔ دوسری جگہ ارشاد ہے۔ لَمْ يَتَّخِذْ وَلَدًا سُبْحَانَهٗ۔ یعنے اللہ تعالیٰ پاک ہے کسی کو بیٹا نہیں بناتا۔ ایسا ہی پڑھو سورۂ اخلاص

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ اللّٰهُ الصَّمَدُ ۔ لَمْ يَلِدْ ۔ وَلَمْ يُوْلَدْ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ

اللہ ایک ہے۔ پاک ہے۔ اس نے کسی کو نہیں جنا۔ اور نہ اسکو کسی نے جنا۔ اور نہ اسکا کوئی کفو ہونا ممکن ہے" وغیرہ۔ ان سب آیات میں توحید الٰہی کو نہ صرف ابنیت و ولدیت سے بلکہ ابن اور ولد کو لفظ سے بھی یکسر صاف کر دیا گیا ہے۔ کیونکہ پہلی آیت میں لفظ دَعَوْا فرمایا ہے جس کے معنے صرف پکارنے اور کہنے کے ہیں۔ اعتقاد رکھنا شرط نہیں۔ اس سے بھی زیادہ تشریح اللہ تعالےٰ نے یوں فرما دی۔ کہ حضرت رسالتمآب صلی اللہ علیہ وسلم سے کفار کو کہلوا دیا۔ کہ :۔

قُلْ اِنْ كَانَ لِلرَّحْمٰنِ وَلَدٌ فَاَنَا اَوَّلُ الْعٰبِدِيْنَ۔ یعنے اے محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) ان کفار سے کہدو۔ کہ اگر اللہ تعالیٰ کے بیٹا ہوتا تو پہلے میں اسکی عبادت کرتا۔

لیکن اس صاف اور صریح تعلیم کے خلاف مرزا صاحب کو حسب ذیل الہام ہوتے ہیں۔

انت منی بمنزلۃ ولدی (حقیقۃ الوحی ص۸۶) انت منی بمنزلۃ اولادی (الحکم۔ ۱۰ر دسمبر ۱۹۰۶ء)

اسمع ولدی (البشریٰ جلد ا ص۴۹)

ان ہر سہ الہامات میں مرزا صاحب نے ظاہر کیا ہے۔ کہ اللہ نے ان کو ولد (بیٹا) کہکر مخاطب کیا ہے۔ لیکن نص قرآنی اس لفظ کے قطعاً خلاف ہے۔ اگر مرزائی اسکو استعارہ و مجاز سمجھتے ہیں۔ تو مرزا صاحب کم از کم سیدنا حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے استعاری یا مجازی معبود تو ثابت ہوتے ہیں۔ جیسا کہ آیت قرانی محولہ بالا سے واضح ہے۔ ایسا ہی مرزا صاحب توضیح مرام ص۲۷ پر لکھتے ہیں۔ کہ :۔

مسیح اور اس عاجز کا مقام ایسا ہے۔ کہ اسکو استعارہ کے طور پر ابنیت کے لفظ سے تعبیر کر سکتے ہیں" مرزا صاحب نے اسجگہ عیسائیوں کے باطل عقیدہ کی کیسی صاف تائید کی ہے۔ جو قرآن کریم کے بالکل خلاف ہے۔

(۲) الہام "ہے رودر گوپال تیری مہما گیتا میں لکھی گئی ہے"۔ اس الہام کی تشریح مرزا صاحب لیکچر سیالکوٹ ۱۲ر دسمبر ۱۹۰۴ء میں اسطرح کرتے ہیں۔ کہ :۔

ایسا ہی میں (غلام احمد) راجہ کرشن کے رنگ میں بھی ہوں۔ جو ہندو مذہب کے تمام اوتاروں میں بڑا تھا۔ یا یوں کہنا چاہیئے کہ حقیقت روحانی کی رو سے میں وہی ہوں۔ یہ میرے قیاس سے نہیں بلکہ وہ خدا جو زمین و آسمان کا خدا ہے۔ اس نے یہ میرے پر ظاہر کیا۔ خدا کا وعدہ تھا کہ آخر زمانہ میں اسکا یعنے کرشن کا بروز یعنے اوتار پیدا کرے۔ سو یہ وعدہ میرے ظہور سے پورا ہوا۔"

جب مرزا صاحب حقیقت روحانی کی رو سے کرشن تھے۔ تو ضروری اور لازمی ہے۔ کہ ان کے عقائد بھی کرشنیہ ہی تھے۔ بروز کا مسئلہ بھی انہوں نے کرشن جی کی تعلیم سے ہی لیا ہے۔ کہیں حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بروز بنتے ہیں۔ (حقیقۃ الوحی ص۷۲) اور اپنا وجود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا وجود بتلاتے ہیں۔ (اشتہار ایک غلطی کا ازالہ) کہیں حضرت مسیح علیہ السلام کے جسم کا اپنے جسم کے اندر حلول کر جانا بیان کرتے ہیں۔ (التبلیغ ص۹۰-۹۱) یہاں کرشن کہنیا جی بن بیٹھے ہیں۔ یہ تثلیث مثلث الاضلاع اسلام کے سیدھے سادے اصولوں کی رو سے ناقابل تسلیم ہے۔ کرشن جی مہاراج ہندوؤں کے اعتقاد میں پرمیشور کا اوتار تھے۔ چنانچہ ان کو کرشن بھگوان کہا جاتا ہے۔ وہ تناسخ کے قائل۔ قیامت کے منکر اور بہشت و دوزخ سے انکاری تھے۔ چنانچہ ان کی کتاب گیتا میں لکھا ہے۔

(الف) بتقید تناسخ کند داورش  باتواع قالب دردن آورش
بہ تن ہائے معہود درمیرد و تد  بجسم سگ خوک درمیروند گیتا ترجمہ فیضی ص۱۵۰

(ب) ایک قالب سے دوسرے قالب میں جانا دیکھو گیتا۔ اشلوک ۱۲-۱۳ و ۲۲-۱ ادھیائے ۲- ترجمہ دوارکا پرشاد افق واشلوک ۱۵-۱۰ ادھیائے ۴- واشلوک ۱۹ ادھیائے ۷- و اشلوک ۱۹ ادھیائے ۹ و اشلوک ۱۵ ادھیائے ۱۴ وغیرہ۔

غرض یہ مسلمہ ہے۔ کہ کرشن جی کا مذہب تناسخ تھا جب مرزا جی بالکل کرشن بن گئے۔ تو ان عقائد کے ساتھ وہ **مسلمان** کسطرح رہے۔ دعوے ایسے لچر اور پھر لکھتے ہیں۔ کہ

---

ف۱ آپ کو تو غرض بڑا اتا ہے تھی۔ خواہ کہیں سے ملے۔

میرے وجود میں سوائے نورِ محمد کے کچھ نہیں۔ (حقیقۃ الوحی ص۷۱) ایسے ہی ان کے یہ الہام ہیں
تو ہے آریوں کا بادشاہ" (حقیقۃ الوحی ص۸۵) برہمن اوتار سے مقابلہ اچھا نہیں۔
(حقیقۃ الوحی ص۹۸) کیا حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے غلام کے لئے شایاں ہے کہ قرآن و حدیث
کو چھوڑ کر اور اسلام کے چشمہ صافی سے منہ موڑ کر شرکوں اور تناسخ کے قائلوں کے پیچھے پیچھے
جوتیاں چٹخاتا پھرے۔ اور مکہ شریف کو چھوڑ کر سمتراجی کا رخ کرے ؎

ترسم نہ رسی بکعبہ اے تاتاری[۱]
کایں راہ کہ تو میروی بکفرستان است

ان باطل الہاموں سے صاف ظاہر ہے۔ کہ مرزا صاحب اسلام اور اس کی تعلیم پر کامل ایمان نہیں رکھتے تھے
(۳) یحمدک اللہ من عرشہ ویمشی الیک۔ ترجمہ۔ خدا عرش
پر سے تیری حمد کرتا ہے۔ اور تیری طرف آتا ہے۔ (الہام مندرجہ انجام آتھم ص۵۵)
قرآن مجید کی یہ پہلی آیت ہے۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۝ (سب تعریفیں اللہ
کے ہی لئے سزاوار ہیں۔ جو جہانوں کو پالنے والا ہے) اُدھر سردار انبیاء حضرت محمد مصطفٰے صلی اللہ
علیہ وسلم کو حکم ہوتا ہے۔ فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّکَ یعنے (اپنے خدا کی حمد کر)
کیا مرزا صاحب کے الہام سے بموجب آیاتِ قرآنی اللہ تعالیٰ کا مقابلہ اور اشرف المخلوقات
و خیر البشر حضرت محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وسلم کی ہتک متصور نہیں؟ اور کیا خدا سے اپنی حمد
کرا کر مرزا صاحب نے صریح طور پر حضرت محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وسلم پر اپنی فضیلت کا
اظہار نہیں کیا؟
(۴) اخترتک لنفسی۔ الارض والسماء معک کما هو معی[۲] (الہام مندرجہ حقیقۃ الوحی
ص۷۵) یعنے میں نے تجھے اپنے نفس کیلئے پسند کیا۔ زمین و آسمان تیرے ساتھ ہیں جیسا کہ وہ میرے ساتھ ہیں۔

---

[۱] مرزا صاحب اپنے آپ کو تاتاری الاصل بتاتے ہیں۔

[۲] مرزا صاحب کے ملہم کی عربی دانی لفظ ھو سے ظاہر ہوتی ہے۔ یہاں ھما چاہیئے۔

(۵) ان اللہ معک۔ ان اللہ یقوم این ما قمت۔ الہام مندرجہ ضمیمہ انجام آتھم

یعنے خدا تیرے ساتھ ہے اور وہیں کھڑا ہوتا ہے۔ جہاں تو کھڑا ہو۔

(۶) کل لک ولامرک (بدر ۲۴ مارچ ۱۹۰۷ء) اردت ماتریدون۔ انما امرک

یعنے سب کچھ تیرے لئے اور تیرے حکم کیلئے ہے۔ (اے مرزا) میں وہی ارادہ کرتا ہوں۔ جو تو ارادہ کرے۔ اب تیرا

اذا اردت شیئا ان تقول لہ کن فیکون (الہام مندرجہ حکم ۲۴ فروری ۱۹۰۵ء حقیقۃ الوحی)

مرتبہ یہ ہے۔ کہ جس چیز کا تو ارادہ کرے۔ اور کہدے کہ ہوجا۔ وہ ہوجائیگی۔

(۷) انت منی وانا منک۔ (الہام مندرجہ حقیقۃ الوحی صفحہ نمبر ۷۴)

یعنے اے مرزا تو مجھ سے ہے۔ اور میں تجھ سے ہوں۔

(۸) انت منی بمنزلۃ توحیدی وتفریدی (الہام مندرجہ اربعین)

یعنے تو میرے نزدیک بمنزلہ میری توحید وتفرید کے ہے۔ انت منی بمنزلۃ بروزی

یعنے تو ہمارا بروز یا اوتار ہے (تجلیات الٰہیہ ۳)

الہامات نمبر ۴ تا ۸ پر مکرر غور کرو۔ کیا مرزا صاحب اللہ تعالیٰ کے حکم و قدرت میں شریک ہیں؟ (الہام ۴) اور کیا خداوند کریم کو مرزا صاحب نے کوئی باڈی گارڈ اردلی مقرر کر رکھا ہے۔ جو ہر وقت پیچھے پیچھے ہی رہتا ہے۔ (الہام ۵) کیا خداوند کریم مرزا صاحب کی دانست میں ضعیف العمر ہوگئے ہیں۔ جو سب کچھ مرزا صاحب کے حکم و ارادہ کے ماتحت کر دیا ہے (الہامات ۶) بعض ہمہ اوست کے عقیدہ والوں کے نزدیک مرزا صاحب تو خدا سے ہو سکتے ہیں۔ لیکن خدا مرزا صاحب سے کیسے ہو سکتا ہے؟ اگر ایسا ہونا ممکن ہے۔ تو مرزائیوں کو چاہیئے۔ کہ اللہ میاں اور مرزا صاحب کا ایک شجرہ نسب پیش کریں (الہام ۷)

جب اللہ تعالےٰ بے مثل و بے مانند ہے۔ تو اس کی توحید و تفرید ہی بے مثل ہے لیکن جب مرزا صاحب اللہ کی توحید و تفرید و بروز کی مانند ٹھیرے۔ تو توحید و تفرید کہاں رہی (الہام ۸)۔ غرض یہ سارے الہامات ایک دیوانہ کی بڑسے زیادہ وقعت نہیں رکھتے

مرزائی ایسے الہامات کو متشابہات کہکر پیچھا چھڑانا چاہا کرتے ہیں۔ مگر ہم پوچھتے ہیں۔ کہ متشابہات کے یہ معنے کس نے کئے ہیں۔ کہ وہ اصول اسلام کے مخالف ہوتے ہیں۔ مرزا صاحب تو قرآن شریف کو ثریا سے دوبارہ لاکر اس کے اسرار و رموز منکشف کرنے کے مدعی تھے مگر بجائے انکشاف کے لوگوں کو اور بھی چکر میں ڈالدیا۔ اور یہ چند الہام تو بطور نمونہ از خروارے درج کئے گئے ہیں۔ ورنہ اس قسم کے اور بیسیوں الہام ہیں۔ مثلاً۔

" ستّی کستی ہی یعنے اے مرزا (تیرا بھید میرا بھید ہے) ظہورک ظہوری (تیرا ظہور میرا ظہور ہے) لولاک لما خلقت الافلاک (اگر تو نہوتا۔ تو میں آسمانوں کو پیدا نکرتا) جس سے تو راضی اس سے خدا راضی۔ جس سے تو ناخوش اس سے خدا ناخوش۔ ہب سلطنی علی النار (اے اللہ مجھے دوزخ کا اختیار دیدے) وغیرہ وغیرہ "

یہ جھوٹی تعلیاں۔ یہ بیہودہ شیخیاں اور یہ فضول بڑائیاں۔ نبی معصوم حضرت محمد مصطفے احمد مجتبے صلی اللہ علیہ وسلم کے کسی سچے متبع کے منہ سے ہرگز نہیں نکل سکتیں۔ جنکو اللہ تعالی نے حکم دیکر ان سے کہلوایا تھا۔

" قُلْ اِنَّمَآ اَنَا بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ يُوْحٰٓى اِلَيَّ اَنَّمَآ اِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ یعنے (اے محمد کہدے کہ میں تو تمہارے ہی جیسا ایک بشر ہوں۔ ہاں ! مجھپر وحی نازل ہوئی ہے کہ تمہارا معبود ایک ہی ہے) "

اس مضمون کو مولانا حالی مرحوم نے اسطرح نظم کیا ہے۔

نصاریٰ نے جسطرح کھایا ہے دہوکا ۔۔۔ کہ سمجھے ہیں عیسی کو بیٹا خدا کا
مجھے تم سمجھنا نہ زنہار ایسا ۔۔۔ میری حد سے رتبہ بڑھانا نہ میرا

مجھے تم پہ ہے صرف اتنی بزرگی
کہ بندہ بھی ہوں اسکا اور ایلچی بھی

اسی مضمون کو ایک اور صاحب اسطرح ادا کرتے ہیں۔

مری قبر کو تم نہ مسجد بنانا — نہ تربت پہ میرے کبھی سر جھکانا

مری منزلت سے نہ مجھکو بڑھانا — خدا سے نہ ہرگز کہیں جا بھڑانا

کہ مجھ میں نہیں کوئی شان خدائی

بشر ہوں تمہاری طرح ایک میں بھی

مجھے تم سے ہے صرف اتنی مزیت — کہ بخشی خدا نے ہے مجھکو رسالت

دکھاتا ہوں لوگوں کو شمع ہدایت — مٹاتا ہوں دنیا سے آثار ظلمت

عرب اور عجم کو میں سمجھا رہا ہوں!

پیام خدا سب کو پہنچا رہا ہوں!

**منہاج نبوت** کی رُو سے مرزا صاحب کو صادق ماننے والے **مرزائیو!** ذرا ایمان سے کہنا۔ کہ کسی نبی کو اس قسم کے الہام ہوئے ہیں۔ ہاں جواب قرآن و حدیث سے ہو۔ کہیں کرشن جی کی گیتا کو نہ لے بیٹھنا!۔

(۹) مرزا صاحب حقیقت روحانی کی رُو سے چونکہ کرشن ہونے کے مدعی تھے جیسا کہ ۲ فصل ہذا میں مذکور ہوا۔ اور کرشن جی کی گیتا میں لکھا ہے۔ کہ ؎

من از ہر سہ عالم جدا گشتہ ام

تہی گشتہ از خود خدا گشتہ ام (گیتا سری فیضی)

اسلئے کرشن جی کی کرپا سے مرزا صاحب نے بھی خدائی کا دعوے کر ہی دیا چنانچہ لکھتے ہیں کہ:۔

(الف) میں نے ایک کشف میں دیکھا۔ کہ خود خدا ہوں۔ اور یقین کیا۔ کہ وہی ہوں (کتاب البریہ ص۹)

(ب) خدا تعالے میرے وجود میں داخل ہوگیا۔ اور تیرا غضب میرا حلم اور تلخی و شیرینی و حرکت و سکون سب اُسی

اُسی[۱] کا ہو گیا۔ اور اسی حالت میں ہیں یوں کہہ رہا تھا۔ کہ ہم ایک نیا نظام اور نیا آسمان اور نئی زمین چاہتے ہیں۔ سو میں نے[۲] پہلے تو آسمان اور زمین کو اجمالی صورت میں پیدا کیا جس میں کوئی ترتیب و تفریق نہ تھی۔ (خدائے کاذب جو ہوئے! ۔من مولف) پھر میں[۱] نے منشائے حق[۲] کے موافق اس کی ترتیب و تفریق کی۔ اور میں[۱] دیکھتا تھا۔ کہ میں[۱] اس کے خلق پر قادر ہوں۔ پھر میں نے[۱] آسمان دنیا کو پیدا کیا۔ اور کہا۔ انا زینا السماء الدنیا بمصابیح۔ پھر میں[۱] نے کہا۔ ہم انسان کو مٹی کے خلاصہ سے پیدا کریں گے" آئینہ کمالات اسلام ص ۵۶۴-۵۶۵

## معاذ اللہ من ھذہ الھفوات

عبارت مندرجہ بالا کسی شرح کی محتاج نہیں۔ اگر مرزا صاحب اس کشف کو شیطانی مان لیتے تو کوئی اعتراض نہ ہوتا۔ مگر وہ تو اسکو رحمانی مان کر متعدد کتابوں میں ذکر کرتے ہیں۔ اور باطل اور رکیک تاویلوں سے کام لیتے ہیں۔ فرعون نے بھی تو انا ربکم الاعلیٰ ہی کہا تھا جسکی وجہ سے کافر اور مردود ہوا۔ پھر مرزا صاحب اور فرعون میں کیا تفاوت ہے۔

(۱۰) درثمین ص۳۳ اور حقیقۃ الوحی ص۲ میں ایک کشف یا خواب کا یوں ذکر کرتے ہیں۔ کہ:۔ ایک دفعہ تمثیلی طور پر مجھے خدا تعالیٰ کی زیارت ہوئی۔ اور میں نے اپنے ہاتھ سے کئی پیشگوئیاں لکھیں جنکا یہ مطلب تھا۔ کہ ایسے ایسے واقعات ہونے چاہئیں۔ تب میں نے وہ کاغذات دستخط کرانے کے لئے خدا تعالیٰ کے سامنے پیش کئے۔ اور اللہ تعالیٰ نے بغیر کسی تامل کے سرخی کے قلم سے اس پر دستخط کئے۔ اور دستخط کرتے وقت قلم کو چھڑکا جیسا کہ قلم پر زیادہ سیاہی آجاتی ہے۔ تو اسی طرح پر جھاڑ دیتے ہیں۔ اور پھر دستخط کر دیئے۔ اور میرے پر اُس

---

ف۱ جب مرزا صاحب اسطرح سے خدا میں فنا ہو چکے تھے۔ تو پھر یہ بار بار میں میں کہاں سے آگئی۔

ف۲ آپ تو خدا میں فنا ہو چکے تھے۔ اور علیحدہ وجود نہ تھے۔ پھر اپنی منشاء سے کیوں کام نہ کیا۔ اگر اللہ کی منشاء سے ترتیب و تفریق کی تو آپ اسوقت کون تھے۔ نائب خدا یا کچھ اور۔ اور خدا تو آپ کے وجود میں داخل ہو چکا تھا۔ اس لئے آپ کا اور اسکا منشا ایک ہی ہونا چاہیئے تھا۔ لہذا اسجگہ لفظ منشائے حق بے معنی ٹھہرتا ہے۔

وقت نہایت رقت کا عالم تہا۔ اس خیال سے کہ کسقدر خدا تعالے کا میرے پر فضل اور کرم ہے۔ کہ جو کچھ میں نے چاہا۔ بلا توقف اللہ تعالیٰ نے اس پر دستخط کر دیئے۔ اور اسی وقت میری آنکھ کھل گئی۔ اور اُسوقت میاں عبد اللہ سنوری مسجد کے حجرے میں میرے پیر دبا رہا تہا۔ کہ اس کے روبرو غیب سے سرخی کے قطرے میرے کرتے اور اُسکی ٹوپی پر بھی گرے اور عجیب بات یہ ہے۔ کہ اس سرخی کے قطرے گرنے اور قلم کے جہاڑنے کا ایک ہی وقت تھا۔ ایک سیکنڈ کا بہی فرق نہ تہا۔ ایک غیر آدمی اس راز کو نہیں سمجھ گا۔ اور شک کریگا۔ کیونکہ اسکو ایک خواب کا معاملہ محسوس ہوگا۔ مگر جسکو روحانی امور کا علم ہو۔ وہ اسمیں شک نہیں کر سکتا۔ اسیطرح خدا نیست سے ہست کر سکتا ہے۔ غرض ہم نے یہ سارا قصہ عبد اللہ کو سنایا۔ اور اُسوقت میری آنکھوں سے آنسو جاری تہے۔ عبد اللہ جو ایک رویت کا گواہ ہے۔ اسپر بہت اثر ہوا۔ اور اس نے میرا کرتہ بطور تبرک اپنے پاس رکھ لیا۔ جو اب تک اس کے پاس موجود ہے۔" اس کشف سے کئی باتیں ظاہر ہوئیں۔

(الف) اللہ تعالے کا جسم۔ جو میز۔ کرسی یا گاؤ تکیہ لگائے کچہری کا کام کرتا تہا

(ب) سرخ روشنائی کا وجود۔ جو کپڑوں پر گری ہوئی اب تک موجود ہے۔

(ج) مرزا صاحب کی شیخی اور تعلّی۔ کہ خدا محض ایک کٹھ پتلی کی طرح مرزا صاحب کے منشا کے مطابق کام کرتا ہے۔ اور مرزا صاحب جو چاہیں۔ اس سے کرا سکتے ہیں۔ اس سے مریدوں پر تو خوب رعب جما ہوگا۔ کہ مرزا صاحب کے خدا کا کسی ان ٹرینڈ (ناواقفکار) افسر کی طرح منشی کے لکھے ہوئے حکم پر محض دستخط کر دینا۔

(د) مرزا صاحب کے خدا کی لکھنے کے طریقے سے ناواقفیت کہ قلم کو سیاہی لگانی بہی نہیں آئی۔ اور زیادہ سیاہی لگا کر ناحق خراب کی۔

(ھ) مرزا صاحب کے خدا کی بینائی کا فتور۔ کہ پاس بیٹھے آدمیوں کو سرخی سے رنگ دیا۔[1]

---

[1] مسلمانوں کا عقیدہ ہے۔ کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام بوقت نزول زرد چادروں میں ملبوس ہونگے۔ اس پر مرزا صاحب پھبتیاں اڑایا کرتے تھے۔ (باقی صفحہ ۳۰ پر دیکھو)

لاحول ولا قوۃ الا باللہ

# تِلۡكَ عَشَرَةٌ كَامِلَةٌ

**مرزائیو!** اس فصل کو پھر پڑھو۔ اور آئینہ کمالات اسلام کی ص۲۱ والی عبارت سے مقابلہ کر کے عقل سلیم اور نور ایمان سے فتوے طلب کرو۔ کہ اگر یہ الہامات وکشوف شیطانی نہیں ہیں۔ تو پھر شیطانی الہام اور کشف کیسے ہوتے ہیں؟ خدا آپ کو ہدایت نصیب کرے۔ آمین۔



**بقایا نوٹ صفحہ ۵۲ ملاحظہ ہو**

کہ وہ چادریں کس کارخانہ میں بنی ہونگی؟۔ رنگ کہاں سے رنگا گیا ہوگا؟ وغیرہ وغیرہ۔ مگر ان کے اس کشف نے ثابت کر دیا۔ کہ اللہ میاں کے یہاں کوئی بساطی کی دوکان بھی ہے۔ جہاں سے کاغذ قلم۔ دوات۔ سیاہی سرخی وغیرہ مہیا کی جاتی ہے۔ جو مرزائی اپنے پیر کی تقلید میں مسلمانوں پر اعتراض کرتے ہیں۔ انہیں واضح رہے۔ کہ جہاں سے مرزا صاحب سرخ روشنائی اور قلم دوات دستخط کرانے کو لے گئے تھے۔ وہیں سے ان چادروں کے لئے رنگ بھی مل جائے گا۔ انہیں ناحق فکر ہے۔

# پانچویں فصل

## دس اختلاف بیانیاں

وَلَوْ کَانَ مِنْ عِنْدِ غَیْرِ اللّٰہِ لَوَجَدُوْا فِیْہِ اخْتِلَافًا کَثِیْرًا

یعنے یہ کلام اگر اللہ کے سوائے کسی اور کی طرف سے ہوتا۔ تو ضرور اسمیں بہت سے اختلاف پائے جاتے (قرآن شریف)

ہے مرد سخن ساز بھی دنیا میں عجب چیز ٭ پاؤ گے کسی فن میں کہیں بند نہ اسکو
موجود سخن گو ہیں جہاں واں ہیں طبیب آپ ٭ اور جاتے ہیں بن آپ طبیبوں میں سخن گو
دونوں سے کوئی ہو تو انہیں ہیں سب کچھ ٭ پر ہیچ ہیں جسوقت کہ موجود ہوں دونو

آیہ وافی ہدایہ مندرجہ عنوان میں اللہ تعالےٰ نے سچے اور جھوٹے مدعیان الہام کی شناخت کا ایک عظیم الشان معیار بتایا ہے۔ اور ارشاد فرمایا ہے۔ کہ اگر کوئی شخص مدعی الہام ہو۔ اور اپنے کام اور اپنے کلام کو اللہ تعالیٰ کی طرف سے بیان کرتا ہو۔ مگر دراصل وہ جھوٹا ہو۔ تو ضروری ہے۔ کہ اس کے اقوال میں بہت کچھ اختلاف پائے جائیں گے۔ چنانچہ اس تیرہ سو برس کے عرصہ میں ایسے بہت لوگ گذرے ہیں۔ جنہوں نے جھوٹے دعوے کئے۔ اور جھوٹے الہام سنائے۔ لیکن سنت الٰہی کے مطابق۔ بعض جلد اور بعض کچھ عارضی فروغ کے بعد انجام کار خائب و خاسر اس جہاں سے رخصت ہوئے۔ ایسے چند مدعیان کاذب کا حال فصل اول میں مذکور ہو چکا ہے۔

مرزا صاحب کی تصانیف کو دیکھو۔ اور ان کے اقوال پر ایک سطحی نظر ڈالو۔ تو بظاہر

کسی قدر خوشنما اور خوش آئند معلوم ہوتے ہیں۔ لیکن جن لوگوں کو اللہ تعالےٰ نے نور بصیرت سے بہرہ ور فرمایا ہے۔ انہوں نے اس مصنوعی سونے کو حق کی کسوٹی پر رکھکر صدق و کذب میں فرق دکھلا دیا جس سے وہ نہ صرف خود ہی اس فتنہ سے بچے۔ بلکہ خلق اللہ کو ہدائیت کا راستہ دکھا کر عند اللہ ماجور و عند الناس مشکور ہوئے (جزا ھم اللہ احسن الجزاء)

مرزا صاحب کی تصانیف و تالیفات کا ایک خاص پہلو یہ ہے۔ کہ وہ ہمیشہ وقت اور موقعہ کی مناسبت دیکھکر لکھتے اور کہتے رہے ہیں۔ اور یہی وجہ ہے کہ ان کے کلام میں بہت اختلافات پائے جاتے ہیں۔ اور اختلافات بھی معمولی نہیں۔ بلکہ اصولی۔ اس سخن آرائی کی بدولت مرزا صاحب کی حالت اس ضرب المثل کی مصداق ہی۔ کہ :۔

"پیش ملا طبیب ۔ و پیش طبیب ملا ۔ و پیش ہر دو ہیچ ۔ و پیش ہیچ ہر دو"

(جس کا اردو ترجمہ عنوان میں تحریر ہو چکا ہے۔)

پس جب ان کی حالت یہ ہے۔ اور قرآنی کسوٹی ہمارے ہاتھ میں ہے۔ تو پھر کیا وجہ ہے کہ مرزا صاحب کی تسلیم کو بھی دوسرے کاذب مدعیان الہام و رسالت کی طرح کذب نہ کہا جاوے اس بارہ میں مرزا صاحب کے ساتھ اگر حسب قول ان کے حسن ظن وغیرہ کی بناء پر کوئی نرمی کا سلوک کیا جا سکتا ہے تو پھر گذشتہ کذابوں کو کیوں اس حسن ظن سے محروم رکھا جاوے

بہرحال اسکا فیصلہ ہم ناظرین پر چھوڑتے ہیں۔ اور مرزا صاحب کی تصانیف و الہامات کے بے شمار اختلافات میں سے کتاب ہذا کی مناسبت کے لحاظ سے صرف دس اختلاف بیانیاں یہاں درج کرتے ہیں۔ اور مرزائی صاحبان کو **چیلنج** دیتے ہیں۔ کہ وہ ان اختلافات میں تطبیق کر کے دکھلا دیں۔ اور اگر ایسا نہ کر سکیں۔ تو نص قرآنی کو مد نظر رکھکر اور نور ایمان سے اس پر غور کر کے فیصلہ کریں۔ کہ ایسی حالت میں انہیں کیا کرنا چاہیئے۔

## (۱) دعوائے محدثیت و نبوت کا نفی اثبات۔

(الف) مرزا صاحب سے سوال ہوا۔ کہ آپ نے فتح اسلام میں دعوئے نبوت کیا ہی

جواب دیا کہ نبوت کا دعوےٰ نہیں۔ بلکہ محدثیت کا دعوےٰ ہے۔ جو خدا تعالیٰ کے حکم سے کیا گیا ہے۔ (ازالہ اوہام ص۴۲۱)

(ب) توضیح مرام میں بھی جو الہامی کتاب ہے۔ اپنا محدث ہونا ہی درج کیا ہے۔

## برخلاف اس کے

جب نبی بننے کی ضرورت پڑی۔ تو مذکورہ بالا تحریروں کو بھلا کر لکھتے ہیں۔ کہ:۔

(ج) اگر خدا تعالےٰ سے غیب کی خبریں پانے والا نبی کا نام نہیں رکھتا۔ تو پھر بتلاؤ کہ کس نام سے اسکو پکارا جاوے۔ اگر کہو کہ اسکا نام محدث رکھنا چاہیئے تو میں کہتا ہوں۔ کہ تحدیث کے معنے لغت کی کسی کتاب میں اظہار غیب نہیں" (اشتہار ایک غلطی کا ازالہ)

حوالہ الف میں محدثیت کا اقرار ہے۔ اور نبوت کا انکار مگر حوالہ ج میں نبوت کا دعوےٰ ہے۔ اور محدثیت سے انکار۔ پس بقول خود نہ آپ محدث ہیں۔ نہ نبی۔

## (۲) متعلق کفر و اسلام محمدیاں۔ عبارات ذیل قابل غور ہیں۔

(الف) یہ نکتہ بھی یاد رکھنے کے لائق ہے۔ کہ اپنے دعوے سے انکار کرنے والے کو کافر کہنا۔ ان نبیوں کی شان ہے۔ جو خدا تعالیٰ کی طرف سے شریعت اور احکام جدیدہ لاتے ہیں لیکن صاحب شریعت کے سوائے جسقدر ملہم اور محدث ہیں۔ گو وہ کیسے ہی جناب الٰہی میں اعلیٰ شان رکھتے ہوں۔ اور خلعت مکالمہ الٰہیہ سے سرافراز ہوں ان کے انکار سے کوئی کافر نہیں بن جاتا۔ (تریاق القلوب حاشیہ ص۱۳۰)

(ب) جو شخص ایک نبی علیہ السلام کا متبع ہے۔ اور اس کے فرمودہ اور کتاب اللہ پر ایمان لاتا ہے۔ اسکی آزمائش انبیاء کی آزمائش کی طرح کرنا ایک قسم کی نا سمجھی ہے کیونکہ انبیاء اسلئے آتے ہیں۔ کہ تا ایک دین سے دوسرے دین میں داخل کریں۔ اور ایک قبلہ سے دوسرا قبلہ مقرر کرائیں۔ بعض احکام کو منسوخ کریں۔ اور بعض نئے احکام لاویں لیکن اسجگہ تو ایسے انقلاب کا دعوےٰ نہیں۔ وہی اسلام ہے۔ جو پہلے تھا۔ وہی نمازیں ہیں

جو پہلے تھیں۔ اس دین میں سے کوئی بات چھوڑنی نہیں پڑی جس سے اسقدر حیرانی ہو۔ مسیح موعود کا دعوے اس حالت میں گراں اور قابل احتیاط ہوتا۔ کہ جبکہ اس کے ساتھ نعوذ باللہ کوئی دین کے احکام کی کمی بیشی ہوتی۔ اور ہماری عملی حالت دوسرے مسلمانوں سے کچھ فرق[۱] رکھتی" (آئینہ کمالات اسلام ۳۴۹)

مذکورہ بالا رسیوں کو دیکھو۔ جو ایک نئے دوکاندار کیلئے لازمی ہوتی ہیں۔ بعد میں جب ذرا دوکان جمی اور خریداروں کی تعداد بڑھی۔ پھر تو وہ گرم مزاجیاں ہوئیں جو دیکھنے کے قابل ہیں۔ چنانچہ لکھتے ہیں۔ کہ:۔

(ج) "جو شخص تیری پیروی نکرے گا۔ اور بیعت میں داخل نہو گا۔ اور تیرا مخالف رہیگا۔ وہ خدا اور رسول کی نافرمانی کرنے والا اور جہنمی ہے" (الہام مندرجہ معیار الاخیار ص۸)

(د) خطاب بہ علمائے انجمن حمایت اسلام لاہور "تم میرے منکر ہو۔ تمہاری دعائیں طاعون کے بارہ میں قبول نہ ہونگی۔ کیونکہ تمہارے حسب حال اللہ تعالی فرماتا ہے۔ وما دعاء الکافرین الا فی ضلال (دافع البلا ص۱۱ مطبوعہ اپریل ۱۹۰۲ء)

(ھ) لعنۃ اللہ علی من تخلف عنا و ابی "خدا کی لعنت ہو اس پر جو ہمارا خلاف یا انکار کرے" (خط بنام پیر مہر علیشاہ ۲۰ جولائی ۱۹۰۶ء)

(و) قطع دابر القوم الذین لا یومنون۔ یعنے۔ جو قوم مرزا پر ایمان نہ لائے گی۔ اسکی جڑ بنیاد کاٹ دی جاویگی" (الہام مندرجہ بدر ۱۹ جنوری ۱۹۰۶ء)

(ز) مرزا کا الہام نص صریح ہے۔ اور نص صریح کا منکر کافر ہے۔ (الحکم ۲۴ اکتوبر ۱۸۹۹ء) آج چودہویں صدی کے سر پر اللہ تعالیٰ کا رسول اسکی طرف سے خلقت کے لئے رحمت اور برکت ہے۔ ہاں جو اللہ تعالیٰ کے بھیجے ہوئے کو نہ مانے گا وہ جہنم میں اوندھا گرایگا۔ (حوالہ ایضاً)

---

[۱] یہ فرق بھی آگے بیان ہوتا ہے۔ جو آپنے خود ہی تجویز کیا۔

(ح) خدا نے میرے پر ایمان لانے کیواسطے تاکید کی ہے۔ میرا دشمن جہنمی ہے۔ (انجام آتھم)

(ط) تم پر حرام اور قطعی حرام ہے۔ کہ کسی مکفر۔ مکذب یا متردد کے پیچھے نماز پڑھو۔ (اربعین ص۲۸ مطبوعہ دسمبر ۱۹۰۰ء)

(ی) بہرحال خدا نے مجھپر ظاہر کیا ہے۔ کہ ہر ایک شخص جسکو میری دعوت پہنچی ہے۔ اور اس نے مجھے قبول نہیں کیا۔ وہ مسلمان نہیں۔ اور خدا کے نزدیک قابل مواخذہ ہے۔ (مرزا صاحب کا خط مندرجہ الذکر الحکیم ۴ ص ۲۳)

(ک) اسم او اسم مبارک ابن مریم مے نہند آں غلام احمد است و میرزائے قادیاں
گر کسے آرد شکے در شان او آں کافر است جائے او باشد جہنم بے شک و ریب گماں
(خلیفہ اول مولوی نورالدین۔ الحکم ۱۷ اگست ۱۹۰۸ء)

(ل) مرزا صاحب مسیح موعود ہیں۔ ان کا منکر کافر ہے۔ (نیز) مرزا صاحب رسول ہیں۔ ان کا منکر کافر ہے۔ (تقریر مولوی نورالدین بمقام لاہور احمدیہ بلڈنگس)

**ناظرین!** حوالہ جات الف و ب کو پھر پڑھیں۔ اور اس کے بعد ان دس الہامات و اقوال پر غور کریں۔ کیا یہ دونوں باتیں ایک ہی چشمہ سے نکلی ہیں؟ ہرگز نہیں! آخری دو حوالجات مرزا صاحب کی تعلیم کے نتائج کو ظاہر کرتے ہیں۔ جو ان کی امت نے اخذ کئے تھے۔ بلکہ مولوی نورالدین صاحب نے ایک جگہ تو بالکل یک رخہ فیصلہ کر دیا تھا۔ کہ:۔ "میں اللہ تعالےٰ کی قسم کھا کر اعلان کرتا ہوں۔ کہ میں مرزا صاحب کے تمام دعاوی کو دل سے مانتا اور یقین کرتا ہوں۔ اور ان کے معتقدات کو مدار نجات ماننا میرا ایمان ہے"
(بدر ۴ مئی ۱۹۱۲ء)

خلیفہ موجودہ مرزا محمود احمد صاحب خلف مرزا غلام احمد صاحب نے تو بمقتضائے پدر اگر نتواند پسر تمام کند۔ بالکل صاف لفظوں میں فیصلہ کر دیا۔ کہ مرزائیوں کے سوائے دنیا بھر کے سب مسلمان خواہ ان کو مرزا صاحب کی خبر ہوئی یا نہیں۔ سب کافر ہیں۔ (دیکھو

تشحیذ الاذہان اپریل ۱۹۱۱ء ص۱۳۹ و انوار خلافت ص۹ )

گویا قرآن شریف اور توحید و رسالت کو جو ۱۳۰۰ برس سے مسلمانوں نے مدار نجات ٹھیرا رکھا ہے۔ اور وہ اسلام جس پر سواد اعظم کا عمل درآمد ہے۔ کوئی چیز نہیں تا وقتیکہ اس کے ساتھ مرزا اور اس کی ہفوات کو نہ مانا جاوے۔ بہر حال مرزا صاحب کے پہلے اور پچھلے اقوال میں زمین آسمان کا اختلاف ہے۔

(۳) **ختم نبوت** کے متعلق آپ کا پہلے جو عقیدہ تھا۔ وہ حوالہ جات ذیل سے ظاہر ہے۔

(۱) بعد ختم المرسلین میں کسی دوسرے مدعی رسالت و نبوت کو کاذب اور کافر جانتا ہوں۔ وحی رسالت حضرت آدم صفی اللہ سے شروع ہوئی۔ اور حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر ختم ہو گئی (اشتہار ۲ اکتوبر ۱۸۹۱ء مقام دہلی )

(۲) مجھے کب جائز ہے۔ کہ نبوت کا دعوے کر کے اسلام سے خارج ہو کر کافروں کی جماعت میں جا ملوں " (حمامۃ البشریٰ عربی ص۷۹ مطبوعہ ۱۳۱۱ھ )

**لیکن** ۔ بعد میں نبی بننے کے لئے عجیب عجیب رنگ ظل۔ بروز۔ مظہر۔ مثیل وغیرہ کے اختیار کئے۔ اور بالآخر صاف لکھدیا۔ کہ:۔

" ہمارا مذہب تو یہ ہے۔ کہ جس دین میں نبوت کا سلسلہ نہو۔ وہ مردہ ہے۔ یہودیوں۔ عیسائیوں۔ ہندوؤں کے دین کو جو ہم مردہ کہتے ہیں تو اسی لئے۔ کہ ان میں کوئی نبی نہیں ہوتا۔ اگر اسلام کا بھی یہی حال ہوتا تو پھر ہم بھی قصہ گو ٹھہرے۔ کس لئے اسکو دوسرے دینوں سے بڑھکر کہتے ہیں۔ ہم پر کئی سال سے وحی نازل ہو رہی ہے۔ اور اللہ تعالے کے کئی نشان اس کے صدق کی گواہی دے چکے ہیں۔ اسلئے ہم نبی ہیں۔ امر حق کے پہنچانے میں کسی قسم کا اخفاء نہ رکھنا چاہیئے۔ (بدر ۵ مارچ ۱۹۰۸ء )

(۴) **حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی قبر** کے متعلق لکھتے ہیں۔ کہ:۔

(الف) اس بات کو عقل قبول کرتی ہے۔ کہ انہوں نے (حواریوں نے) فقط ندامت کا

کلنک اپنے منہ پر سے اُتارنے کی غرض سے ضرور یہ حیلہ بازی کی ہو گی۔ کہ رات کے وقت جیسا کہ ان پر الزام لگا تہا۔ یسوع کی نعش کو اسکی قبر میں سے نکال کر کسی دوسری قبر میں رکھدیا ہوگا اور پھر حسب مثل مشہور کہ : خواجہ کا گواہ ڈڈو ۔ کہدیا ہوگا۔ کہ جیسا تم درخواست کرتے تھے یسوع زندہ ہو گیا (ست بچن ۱۶۳) (بقول مرزا صاحب) یہ قبر یروشلم میں ہے۔ جہاں حضرت یسوع مسیح کو صلیب ہوئی۔

(ب) یہ تو سچ ہے۔ کہ مسیح اپنے وطن گلیل میں جاکر فوت ہوگیا۔ لیکن یہ ہرگز سچ نہیں کہ وہی جسم جو دفن ہوچکا تہا۔ پھر زندہ ہوگیا۔ (ازالہ اوہام مطبوعہ بار دوم ۱۹)

(ج) ہاں بلاد شام میں حضرت عیسیٰ کی قبر کی پرستش ہوتی ہے۔ اور مقررہ تاریخوں پر ہزار ہا عیسائی سال بہ سال اس قبر پر جمع ہوتے ہیں۔ ست بچن حاشیہ ۱۶۴ ط

(د) اور حضرت مسیح اپنے ملک سے نکل گئے۔ اور جیسا کہ بیان کیا گیا ہے۔ کشمیر میں جاکر وفات پائی۔ اور اب تک کشمیر میں ان کی قبر موجود ہے (ست بچن حاشیہ ۱۶۴ ز)

اب ناظرین ہر چہار اقوال پر غور کر کے خود ہی نتیجہ نکال لیں۔ کہ مرزا صاحب کی کونسی بات کو سچ مانا جائے۔ پہلے مسیح کی قبر یروشلم میں بتلاتے ہیں۔ پھر ان کے اپنے وطن گلیل میں۔ پھر بلاد شام میں۔ اور پھر ان تینوں مقامات کو چھوڑ کر سرینگر کشمیر میں۔

کیا حضرت عیسیٰ علیہ السلام چار جگہ مرے؟ اور چار مقامات پر مدفون ہوئے؟ یہ مختلف باتیں الہامی دماغ سے منسوب ہوسکتی ہیں۔ یا خلل دماغ سے؟

## (۵) مدت صلیب حضرت عیسیٰ علیہ السلام۔

(الف) ازالہ اوہام ۴۹ میں تین گھنٹہ لکھی ہے۔ مگر۔

(ب) ازالہ اوہام ۳۴۲ میں دو گھنٹہ سے بھی کم۔ اور۔

(ج) ازالہ اوہام ۳۸۱ پر چند منٹ ہی درج ہے۔

ایک ہی کتاب ہے۔ جسمیں یہ تین مختلف اوقات درج ہیں۔ اور کتاب بھی الہامی ہے

اور دعوے یہ ہے۔ کہ مرزا صاحب سلطان القلم تھے۔

## (۶) نزول حضرت مسیح علیہ السلام۔

(الف) هُوَ الَّذِىْٓ اَرْسَلَ رَسُوْلَهٗ بِالْهُدٰى وَدِيْنِ الْحَقِّ لِيُظْهِرَهٗ عَلَى الدِّيْنِ كُلِّهٖ۔

" یہ آیت جسمانی اور سیاست ملکی کے طور پر حضرت مسیح کے حق میں پیشگوئی ہے۔ اور جس غلبہ دین کاملہ اسلام کا وعدہ دیا گیا ہے۔ وہ غلبہ مسیح کے ذریعہ ظہور میں آئیگا۔ اور جب حضرت مسیح علیہ السلام دوبارہ اس دنیا میں تشریف لائیں گے۔ تو ان کے ہاتھ سے دین اسلام جمیع آفاق واقطار میں پھیل جاویگا" (براہین احمدیہ ص ۴۹۸)

(ب) مسیح کی وفات اس کے عدم نزول اور اپنے مسیح ہونے کے الہام کو میں نے دس سال تک ملتوی رکھا۔ بلکہ اسکو رد کر دیا۔ اور حکم واضح اور صریح کا منتظر رہا۔ (حمامۃ البشریٰ ص ۹)

(ج) " میرا یہ دعوے نہیں کہ دمشق میں کوئی مثیل مسیح پیدا نہ ہوگا۔ ممکن ہے۔ کسی آئیندہ زمانہ میں خاصکر دمشق میں بھی کوئی مثیل مسیح پیدا ہو جائے۔ میں نے صرف مثیل ہونے کا دعوے کیا ہے۔ میرا یہ بھی دعوے نہیں کہ صرف مثیل ہونا میرے پر ختم ہو گیا۔ بلکہ ممکن ہے۔ کہ آئیندہ زمانوں میں میرے جیسے اور دس ہزار مثیل مسیح آجائیں۔ (ازالہ ص ۱۹۹ تا ۲۰۰)

(د) بالکل ممکن ہے۔ کہ کسی زمانہ میں کوئی ایسا مسیح بھی آجائے جس پر حدیثوں کے بعض ظاہری الفاظ صادق آسکیں۔ کیونکہ یہ عاجز اس دنیا میں حکومت و بادشاہت کے ساتھ نہیں آیا۔ درویشی اور غربت کے لباس میں آیا ہے۔ اور جبکہ یہ حال ہے۔ تو علماء کے لئے اشکال ہی کیا ہے۔ ممکن ہے۔ کسی وقت ان کی مراد بھی پوری ہو جاوے (ازالہ اوہام ص ۲۰۰)

جب یہ بات ہے تو پھر اپنے نہ ماننے والوں پر جگہ جگہ بے فائدہ زہر کیوں اگلا ہے (ملاحظہ ہو اسی فصل کا ۲ فقرہ ج تا ل)۔ اور مولوی نور الدین کا فتوے کہ جسطرح موسوی مسیح کا منکر کافر ہے اسی طرح محمدی مسیح کا منکر کافر ہے اس سے تو سارا مرزائی گورکھ دھندا بگڑ جاتا ہے

